بھی یہی تھا کہ طبقاتِ انسانی ایک مرکز پہ جمع ہو کر وسائلِ امن وسلام پر غور کریں۔ یہ فضاؤں میں سیاروں کا محیّر العقول نظام ہماری تربیت کے لیے ہے بطنِ زمین میں کھولتے ہوئے سمندر اسی لیے رکھے گئے ہیں کہ یہ وقتاً فوقتاً ابل کر کموناتِ ارضی کے ذخائر ہم تک پہنچائیں۔ انصافاً کہو کہ کیا اِن بے شمار نعمتوں کو استعمال کرنے والے انسان سے اس کے اعمال کا حساب نہیں لیا جائے گا؟ کیا ضوابطِ انبیاء کے منکر، استعمالِ کعبہ سے ناآشنا، آفتابِ حیات کے پکائے ہوئے پھل کھا کر غافل سو جانے والا انسان پاداشِ عمل سے بچ جائے گا؟ ہرگز نہیں!

| | |
|---|---|
| وَالطُّوْرِ ۙ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ ۙ فِيْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ ۙ وَّالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ۙ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ۙ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ ۙ اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ۙ مَّا لَهٗ مِنْ دَافِعٍ ۙ (طور۔ ۱تا۸) | کوہ طور کی قسم، کھلے کاغذات میں لکھی ہوئی کتاب (قرآن اور دیگر صحائف، جو اتحادِ تعلیم کی وجہ سے ایک ہی کتاب سمجھے جاتے ہیں) اور آباد کعبہ کی قسم، اس بلند آسمان اور ابلتے ہوئے سمندر کی قسم کہ اللہ کا عذاب آیا ہی چاہتا ہے، جسے روکنے والا کوئی نہیں۔ |

**وَالنَّجْمِ** | جس طرح ہر ستارہ انسانی دنیا کا رہبر ہے، اسی طرح آں حضرت صلعم ابنِ آدم کے ہادی و معلم تھے جس طرح ستارہ نور و ضیا کا منبع ہے، اسی طرح آں حضرت نورِ ہدایت کے مصدر تھے جس طرح ستارہ اپنی گذرگاہ پر سیدھا جاتا ہے، اسی طرح رسولِ مقبول اللہ کے معیّن کردہ صراطِ مستقیم پر سیدھے چلتے رہے جس طرح کہ ہر ستارے کی حرکت پر ایک نگران موجود ہے، اسی طرح آں حضرتؐ کا ہر لفظ کسی کی مشیّتِ قاہرہ سے سرزد ہو رہا تھا۔ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى۔ اور جس طرح ستارہ غروب تو ہوتا ہے، لیکن فنا نہیں ہوتا، اسی طرح آں حضرت صلعم بعد از مرگ بھی اپنی بے پناہ تعلیم اور کروڑوں نام لیواؤں کی بدولت زندہ ہیں۔ آپؐ نے جس عظیم الشان شہنشاہت کی بنیاد ڈالی تھی، اس کے چند در و دیوار بدستور موجود ہیں۔ آپؐ کی بنائی ہوئی بین الملی جمہوریت آج پھر زندہ ہو رہی ہے اور دنیا چوٹ کھا کر آپؐ کے

اصولوں کی طرف دوبارہ لوٹ رہی ہے۔ وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۝ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى ۝
وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ يُّوْحٰى ۝ (النجم۔ ۱تا۴)

هَوٰى کے معنی لغت میں طلوع و غروب ہر دو ہیں۔ هَوٰى هَوِيًّا اذا غرب و هُوِيًّا اذا علا و صعد۔

ترجمہ آیت: قسم ہے ستارے کی کہ جب وہ افق سے نکل کر اپنی گذرگاہ پر سیدھا چل پڑے کہ تمہارا دوست (رسولؐ) اپنی سیدھی راہ سے ذرہ برابر نہیں بھٹکا۔ وہ تم سے کوئی من گھڑت باتیں نہیں کہتا۔ بلکہ ہمارا دیا ہوا پیغام تمھیں سناتا ہے۔

ایک ارادت مند و با سعادت شاگرد اپنے استاد کے اخلاق و اطوار سے بسا اوقات یہاں تک متاثر ہوتا ہے کہ استاد کا اسوۂ عمل اس کی زندگی کے ہر پہلو پر چھا جاتا ہے اور وہ ہر بات میں استاد کی نقل کرتا ہے۔

ہمارے سامنے آں حضرتؐ صلعم جیسا شاگرد ہے اور خود خالق کائنات معلم۔ یہ شاگردی و استادی کا سلسلہ پہلے بذریعہ نامہ و پیام شروع ہوا اور پھر یہ ایک دوسرے کے اس قدر قریب آگئے کہ درمیان میں صرف دو کمانوں کا فاصلہ رہ گیا۔

عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ ۝ فَاسْتَوٰى ۝ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ۝ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۝ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ۝ فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ مَا اَوْحٰى ۝ (النجم۔ ۵-۱۰)

مفسرین کرام نے شدید القوٰی سے مراد جبریلؑ لیے ہیں اور فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ میں اوحٰی کا فاعل اللہ قرار دیا ہے جو محض تکلف ہے۔ میری ناقص رائے میں اگر شدید القوٰی سے مراد اللہ لیا جائے تو تفسیر میں زیادہ حسن پیدا ہو جاتا ہے اور فاوحٰی کا فاعل بھی تلاش کرنے سے نجات ہو جاتی ہے۔

ترجمہ آیت: آں حضرتؐ کو طاقت ور اور پُرہیبت رب نے تعلیم دی (پُرہیبت استاد سے

بھی یہی تھا کہ طبقاتِ انسانی ایک مرکز پر جمع ہو کر وسائلِ امن وسلام پر غور کریں۔ یہ فضاؤں میں سیاروں کا محیر العقول نظام ہماری تربیت کے لیے ہے بطنِ زمین میں کھولتے ہوئے سمندر اسی لیے رکھے گئے ہیں کہ یہ وقتاً فوقتاً اُبل کر مکوناتِ ارضی کے ذخائر ہم تک پہنچائیں۔ انصافاً کہو کہ کیا ان بے شمار نعمتوں کو استعمال کرنے والے انسان سے اس کے اعمال کا حساب نہیں لیا جائے گا؟ کیا ضوابطِ انبیاء کے منکر، استعمالِ کعبہ سے ناآشنا، آفتابِ ہدایت کے پکائے ہوئے پھل کھا کر غافل سو جانے والا انسان پاداشِ عمل سے بچ جائے گا؟ ہرگز نہیں!

| | |
|---|---|
| وَالطُّوْرِ ۝ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ ۝ فِيْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ ۝ وَّالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ۝ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ۝ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ ۝ اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ۝ مَّا لَهٗ مِنْ دَافِعٍ ۝ (طور - ۱ تا ۸) | کوہ طور کی قسم، کھلے کاغذات میں لکھی ہوئی کتاب (قرآن اور دیگر صحائف، جو اتحادِ تعلیم کی وجہ سے ایک ہی کتاب سمجھے جاتے ہیں) اور آباد کعبہ کی قسم، اس بلند آسمان اور اُبلتے ہوئے سمندر کی قسم کہ اللہ کا عذاب آیا ہی چاہتا ہے، جسے روکنے والا کوئی نہیں۔ |

وَالنَّجْمِ | جس طرح ہر ستارہ انسانی دنیا کا رہبر ہے، اسی طرح آں حضرت صلعم ابنِ آدم کے ہادی و معلم تھے جس طرح ستارہ نور وضیا کا منبع ہے، اسی طرح آں حضرت نورِ ہدایت کے مصدر تھے جس طرح ستارہ اپنی گذرگاہ پر سیدھا جاتا ہے، اسی طرح رسولِ مقبول اللہ کے معین کردہ صراطِ مستقیم پر سیدھے چلتے رہے جس طرح کہ ہر ستارے کی حرکت پر ایک نگران موجود ہے، اسی طرح آں حضرت کا ہر لفظ کسی کی مشیتِ قاہرہ سے سرزد ہو رہا تھا۔ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى۔ اور جس طرح ستارہ غروب تو ہوتا ہے، لیکن فنا نہیں ہوتا، اسی طرح آں حضرت صلعم بعد از مرگ بھی اپنی بے پناہ تعلیم اور کروڑوں نام لیواؤں کی بدولت زندہ ہیں۔ آپ نے جس عظیم الشان شہنشاہت کی بنیاد ڈالی تھی، اس کے چند در و دیوار بدستور موجود ہیں۔ آپ کی بنائی ہوئی بین الملی جمہوریت آج پھر زندہ ہو رہی ہے اور دنیا چوٹ کھا کر آپ کے

اصولوں کی طرف دوبارہ لوٹ رہی ہے۔ وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۝ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى ۝ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ۝ (النجم۔ ۱تا۴)

هَوٰى کے معنی لغت میں طلوع وغروب ہردو ہیں۔ هَوٰى هَوِيًّا اذا غرب و هُوِيًّا اذا علا و صعد۔

ترجمہ آیت: قسم ہے ستارے کی کہ جب وہ افق سے نکل کر اپنی گذرگاہ پر سیدھا چل پڑے کہ تمہارا دوست (رسولؐ) اپنی سیدھی راہ سے ذرہ برابر نہیں بھٹکا۔ وہ تم سے کوئی من گھڑت باتیں نہیں کہتا۔ بلکہ ہمارا دیا ہوا پیغام تمہیں سناتا ہے۔

ایک ارادت مند و باسعادت شاگرد اپنے استاد کے اخلاق و اطوار سے بسا اوقات یہاں تک متاثر ہوتا ہے کہ استاد کا اسوۂ عمل اس کی زندگی کے ہر پہلو پر چھا جاتا ہے اور وہ ہر بات میں استاد کی نقل کرتا ہے۔

ہمارے سامنے آں حضرت صلعم جیسا شاگرد ہے اور خود خالق کائنات معلم۔ یہ شاگردی و اُستادی کا سلسلہ پہلے بذریعہ نامہ و پیام شروع ہوا اور پھر یہ ایک دوسرے کے اس قدر قریب آگئے کہ درمیان میں صرف دو کمانوں کا فاصلہ رہ گیا۔

عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ ۚ فَاسْتَوٰى ۝ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ۝ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۝ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ۝ فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ مَا اَوْحٰى ۝ (النجم۔ ۵تا۱۰)

مفسرین کرام نے شدید القوٰی سے مراد جبریلؑ لیے ہیں اور فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ میں اوحی کا فاعل اللہ قرار دیا ہے جو محض تکلف ہے۔ میری ناقص رائے میں اگر شدید القوٰی سے مراد اللہ لیا جائے تو تفسیر میں زیادہ حُسن پیدا ہو جاتا ہے اور فاوحی کا فاعل بھی تلاش کرنے سے نجات ہو جاتی ہے۔

ترجمہ آیت: آں حضرتؐ کو طاقت ور اور پُرہیبت رب نے تعلیم دی (پُرہیبت استاد سے

طلبہ زیادہ مستفیض ہوتے ہیں، اللہ ایک بلند افق پر جلوہ فرما تھا، جہاں سے وہ نیچے اُترا اور قریب آتا گیا۔ یہاں تک کہ استاد و شاگرد میں صرف دو کمان کا فاصلہ رہ گیا۔

اس کے بعد اللہ نے اپنے پیارے بندے کو جو سمجھانا تھا، سمجھایا۔

## سورۃ البلد | (الف) مکہ مکرمہ زمانۂ جاہلیت میں بھی بیت اللہ سمجھا جاتا تھا۔

ل حضرت مصنف نے شدید القویٰ سے اللہ تعالیٰ مراد لے کر نہایت مستحسن اقدام کیا ہے اور زیادہ غور فرماتے تو یہ اعتراض بھی اٹھ جاتا کہ اللہ تو ایک جگہ متحیز تھے، پھر وہاں سے انتقالِ مکانی فرمایا اور قریب تر ہوتے گئے۔ یہ عقیدہ قرآنی صراحتوں کے سامنے بالکل بے اصل ہے۔ ھو معکم اینما کنتم (سورہ حدید) فاینما تولوا فثم وجہ اللہ (بقرہ) نحن اقرب الیہ من حبل الورید (ق) اس قرب و معیت پر راقم کا ایک مستقل مضمون بلاغ میں شائع ہو چکا ہے۔ یہاں ھُوَ کا مرجع النجم قرار دے لیں تو سب مشکلیں حل ہو جاتی ہیں۔ اس طرح ترجمۂ آیات یوں ہوگا: "ستارے کی قسم (یا گواہی) جب وہ گرا، تمھارا ہم نشینؐ (اس نظارے میں) نہ بے راہ ہوا نہ غلطی کھائی، اس کا یہ کلام نفسانی نہیں ہے، محفوظ وحی ہے، مضبوط قوتوں والے صاحبِ حوصلہ خدا کی سکھائی ہوئی۔ سو وہ (تمہارا ہم نشینؐ ستارہ گرنے کے نظارے کی طرف) متوجہ ہوا۔ اس حال میں کہ وہ (ستارہ) بہت اونچے افق پر تھا۔ پھر وہ ستارہ (حضورؐ کے) نزدیک آیا، پھر (زمین پر) گر پڑا۔ سو وہ (محیط میں) دو کمانوں کی مقدار تھا یا اس کے قریب قریب۔ پھر اللہ نے (اس مشاہدہ کی حالت میں) اپنے بندے کی طرف وحی کی جو وحی کی (یعنی سورۃ النجم)، اس مشاہدے کے الہامی بیان میں آپ کے دل نے جھوٹ نہیں بولا، پھر کیا تم اُسؐ کے اس مشاہدے میں اُسؐ سے جھگڑتے ہو اور بلاشبہ اُسؐ نے اس ستارے کو (گرنے کے مقام سے قریب ہو کر) مکرر معائنہ کیا (حدودِ مکہ کی) آخری بیری کے پاس، جہاں (مسافروں کے) پناہ لینے کا باغ ہے، جب بیری کو وہ چیز ڈھانکتی تھی جو ڈھانکتی تھی (یعنی ستارے کی دخشاں راکھ)، اس معائنہ میں آپؐ کی نگاہ نے کجی نہیں کی اور نہ وہ نگاہ حد سے متجاوز ہوئی، یہ اللہ کے بڑے بڑے نشانوں میں سے ایک نشان تھا جو آپؐ نے دیکھا۔"

اس ترجمے کی تائید سورۂ سابقہ "الطور" کے آخری رکوع سے ہوتی ہے۔ جہاں فرمایا ہے، "ان یروا کسفا من السماء ساقطاً یقولوا سحاب مرکوم۔ اگر یہ (کسی گرنے والے ستارے کا) کوئی ٹکڑا آسمان سے گرتا دیکھیں تو کہیں یہ تہ بہ تہ ہوا بادل ہے۔ اس کی تفصیل تفسیر 'بیان للناس' منزل ہفتم میں ملے گی۔ واللہ اعلم بالصواب۔ (البیان)

جہاں شکار، قتل اور جھگڑا ممنوع تھا، لیکن اہلِ مکہ اسی شہر میں آں حضرتؐ کو ایذا پہنچاتے تھے مگر دنیا کے مقدس ترین شہر میں ایک مقدس ترین انسان انسانی دست درازیوں سے محفوظ نہ رہ سکا تو دنیا کی باقی بستیوں میں عام انسانوں پہ کیا بیت رہی ہوگی؟

(ب) انسانی ولادت پر غور کرو۔ انسان ظلماتِ شکم میں نو ماہ تک رہنے کے بعد کس تکلیف سے جنم لیتا ہے اور کتنی مصیبتوں کے بعد پلتا ہے۔ زندگی کا کوئی مرحلہ کہ درد سے خالی نہیں۔ عیال داری کی اُلجھنیں، طلبِ علم و تلاشِ معاش کی صعوبتیں اور قلبی رانی و باربرداری کی مصیبتیں تادمِ واپسین پیچھا نہیں چھوڑتیں، تو پھر انسان جو حوادث کا یوں تختۂ مشق بنا ہوا ہے، کیوں نہ ذرا اور دکھ اٹھا کر سعادتِ جاوداں کی گھاٹی پر چڑھنے کی کوشش کرے۔ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ۔

(ج) انسان کی تمام زندگی تلاشِ سکون میں کٹ جاتی ہے لیکن یہ نعمت اُسے پھر بھی حاصل نہیں ہوتی، تو معلوم ہوا کہ انسانی سعادت و شقاوت کی باگ کسی اور طاقت کے ہاتھ میں ہے۔ أَيَحْسَبُ أَن لَّن يَقْدِرَ عَلَيْهِ أَحَدٌ (البلد ۵)

(د) انسان ہمیشہ شکایت کیا کرتا ہے کہ اُس نے لاکھوں روپے کمائے، لیکن اطمینان کی دولت سے پھر بھی محروم رہا۔ کاش اُسے معلوم ہوتا کہ اطمینان فراوانیِ دولت سے حاصل نہیں، بلکہ یہ نعمت اعضاء و جوارح کے صحیح استعمال سے میسّر ہوتی ہے۔ اعضاء کا صحیح استعمال کیا ہے؟ اس کا جواب صحفِ سماویہ کے علاوہ خود انسانی ضمیر میں بھی موجود ہے:
وَهَدَيْنَاهُ النَّجْدَيْنِ (ہم نے انسان کو سعادت و شقاوت کی دونوں راہیں دکھا دی ہیں)۔

(ہ) دنیا کے بڑے بڑے مُصلح بے شمار جسمانی اذیتیں سہتے اور قید و بند کی صعوبتیں برداشت کرتے رہے، لیکن پھر بھی خوش تھے۔ یہ اس لیے کہ وہ اعضاء کا صحیح استعمال کرنے کے بعد اطمینانِ قلبی کی نعمت سے بہرہ ور ہو چکے تھے۔

لَآ اُقْسِمُ بِھٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِھٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ كَبَدٍ ۝ اَیَحْسَبُ اَنْ لَّنْ یَّقْدِرَ عَلَیْهِ اَحَدٌ ۝ یَقُوْلُ اَھْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ۝ اَیَحْسَبُ اَنْ لَّمْ یَرَهٗۤ اَحَدٌ ۝ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَیْنَیْنِ ۝ وَلِسَانًا وَّشَفَتَیْنِ ۝ وَھَدَیْنٰهُ النَّجْدَیْنِ ۝ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۝ وَمَاۤ اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ۝ فَكُّ رَقَبَةٍ ۝ اَوْ اِطْعٰمٌ فِیْ یَوْمٍ ذِیْ مَسْغَبَةٍ ۝ یَّتِیْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ۝ اَوْ مِسْكِیْنًا ذَا مَتْرَبَةٍ ۝ ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ۝ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْمَیْمَنَةِ ۝ وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِاٰیٰتِنَا ھُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۝ عَلَیْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ۝ (بلد۔ ۱ تا ۲۰)

قسم ہے مکہ کی اور تم مکہ میں عن قریب فاتحانہ داخل ہوا چاہتے ہو (پیش گوئی) اور قسم ہے جننے والی ماں اور جنے ہوئے بچے کی کہ ہم نے انسان کو دکھوں میں پیدا کیا ہے۔ انسان کا یہ خیال کہ اس پر کسی کو قدرت حاصل نہیں، غلط ہے۔ وہ چلاتا ہے کہ اس نے بے شمار دولت ضائع کی، لیکن اُسے چین نہ ملا کیا وہ یہ سمجھتا ہے کہ اُس کی کوششوں پر کوئی نگران موجود نہیں؟ وہ کیوں اپنے اعضاء کو صحیح طور پر استعمال نہیں کرتا؟ کیا ہم نے اُسے دو آنکھیں، زبان اور ہونٹ بلا وجہ عطا کیے ہیں؟ اور سعادت و شقاوت کی دو راہیں دکھاتے کو خواہ مخواہ مکلف کیا ہے؟ افسوس کہ انسان مسرت پائندار کی گھاٹی پر نہ چڑھا۔ جانتے ہو کہ یہ گھاٹی کیا ہے؟ غلام افراد و اقوام کو آزاد کرانا۔ رشتہ دار یتیموں اور خاک آلود مسکینوں کو ایامِ قحط میں کھانا کھلانا اور دنیا کو صبر و شفقت کا درس دینا کہ یہی لوگ نجات پائیں گے اور ہمارے احکام کی مخالفت کرنے والے عذاب جہنم کا شکار بنیں گے۔

**الشمس** فلاح انسانی کا انحصار تزکیۂ دل و دماغ پر ہے۔ یہ تزکیہ اعمالِ حسنہ اور مطالعۂ فطرت سے حاصل ہوتا ہے آفتاب و ماہتاب کی نور پاشیاں اور ارض و سما کے دیگر مناظر کا مطالعۂ انسانی دل و دماغ پر وہ کیفیت خشیت و حیرت طاری کر دیتا ہے کہ طائرِ تخیل ان جمیل فضاؤں کو چیر کر خیامِ قدس تک پہنچنے کے لیے بے تاب ہو جاتا ہے

جس طرح حُسنِ کائنات آفتاب کا رہینِ منت ہے، اسی طرح بزمِ انسانی کی رونقیں تزکیۂ دل ودماغ پر موقوف ہیں، جس طرح بادل نورِ آفتاب کو روک لیتے ہیں، اسی طرح گناہوں کی ظلمتیں انوارِ نفس کو ڈھانپ لیتی ہیں اور دنیائے دل ایک ظلمت کدہ بن کر رہ جاتی ہے۔ اعمالِ حسنہ میں سب سے بڑا عمل مطالعۂ کائنات ہے کہ اس سے جہاں انسان کی مخفی طاقتیں بے حجاب ہوتی ہیں، وہیں وہ فطرت کا سب سے بڑا راز یعنی اللہ متلاشی نگاہوں کے سامنے عُریاں ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| کُنتُ کنزاً مخفیاً فاردتُ ان اُعرف فخلقتُ آدم۔ (حدیث) | مَیں ایک مخفی خزانہ تھا۔ مَیں نے بے حجاب ہونا چاہا، تو اس مقصد کے لیے انسان کو پیدا کر دیا۔ |

چوں کہ فطرت میں ہر سُو نہایت حسین وجمیل مناظر بکھرے پڑے ہیں جن میں سے ہر ایک پر معبود ہونے کا دھوکا ہو سکتا ہے۔ اس لیے پیرِو ابراہیمؑ کو مطالعۂ کائنات کے وقت ابراہیمی نظر سے کام لینا ہوگا، نہ کہ مشرکانہ سطحیت سے، کہ کبھی چاند کے سامنے سر جھکا دیا اور کبھی سورج کے سامنے۔

| | |
|---|---|
| فَاتَّبِعُوا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۔ (آل عمران۔ ۹۵) | تم خدا پرست ابراہیمؑ کے پیچھے چلو اور یاد رکھو کہ وہ مشرک نہ تھا۔ |
| وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۙ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۙ وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰهَا ۙ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ۙ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ۙ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ۙ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۙ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ۙ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ۙ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ؕ (الشمس ۱ تا ۱۰) | حُسنِ کائنات کو بے نقاب کر دینے والے سورج، رات کو بقعۂ نُور بنانے والے چاند، روشنیوں پر حجاب پھینکنے والی رات، ارض وسما کے حسین وجمیل مناظر اور انسان کی فطرتِ کاملہ (جسے ہم نے گناہ و ثواب کی تمام راہیں بتا دی ہیں) کی قسم کہ تزکیۂ نفس باعثِ فلاح اور آلودگیٔ نفس باعثِ خسران ونامرادی ہے۔ |

. اللیل | ہماری زمین فضائی دنیاؤں کے مقابلے میں ایک ذرۂ دیقرا سی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی جب رات مناظر ارضی کو ڈھانک لیتی ہے تو پہنائے فلک کی لاتناہی دُنیاؤں کو عُریاں کر دیتی ہے۔ اس کے برعکس اگر دن زمینی نیرنگیوں کو بے حجاب کرتا ہے تو گردوں کے لاتعداد عوالم کو نگاہوں سے اوجھل کر دیتا ہے۔

موت زندگی کی شام ہے جس کے آتے ہی اس دنیا کے مناظر اوجھل ہو جائیں گے اور وہ تمام اسرار جو نصف النہار حیات میں چشم بینا سے نہاں تھے، عیاں ہو جائیں گے۔

تھیں بنات النعش گردوں، دن کے پردوں میں نہاں
شب کو اُن کے جی میں کیا آئی کہ عُریاں ہو گئیں (غالب)

لیل و نہار اور مؤنث و مذکر کا اختلاف در اصل ایک اکمل و اجمل نظام کا حامل ہے جس طرح یہ اختلاف حسن فطرت ہے، اسی طرح قبائل انسانی کے ذوقی و رجحانی تنوع سے بزم انسان کی بہار قائم ہے۔ اقوام کا عمل، قبلہ، منہج، تمدن اور رنگ تفکر ایک دوسرے سے جدا جدا ہے اور اسی اختلاف سے رُوح مقابلہ زندہ ہے۔ ایک قوم کے عروج سے دوسری میں رشک پیدا ہوتا ہے اور اگر آج یہ جذبہ سرد پڑ جائے تو انسانوں کی دنیا ڈھوروں کی دنیا بن کر رہ جائے۔ اقوام و افراد ایک دوسرے سے آگے نکلنے کی کوشش ترک کر دیں اور ہر سینے میں شرار جستجو بجھ جائے۔ کامیابی کوشش کا نام ہے، جو لوگ تعمیری کوششوں میں جانی و مالی ایثار سے کام لیتے ہیں، وہ کامران بن جاتے ہیں اور جو ان قربانیوں سے دُور بھاگتے ہیں، انھیں پیس دیا جاتا ہے۔

وَالَّيْلِ إِذَا يَغْشٰى ۙ وَالنَّهَارِ إِذَا تَجَلّٰى ۙ | سیاہ رات، روشن دن اور مذکر و مؤنث کے اختلاف کی قسم

وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْأُنْثَىٰ ۝ إِنَّ سَعْيَكُمْ
لَشَتَّىٰ ۝ فَأَمَّا مَنْ أَعْطَىٰ وَاتَّقَىٰ ۝ وَ
صَدَّقَ بِالْحُسْنَىٰ ۝ فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرَىٰ ۝
وَأَمَّا مَنْ بَخِلَ وَاسْتَغْنَىٰ ۝ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنَىٰ ۝
فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْعُسْرَىٰ ۝ وَمَا يُغْنِي عَنْهُ مَالُهُ
إِذَا تَرَدَّىٰ ۝ (الیل۔ ۳تا۱۱)

کہ تم انسانوں کے اعمال میں اختلاف ہے جس قوم یا فرد نے مالی قربانی کی، نافرمانی کے نتائج سے ڈر اور حسنات کو اختیار کیا تو اُسے راحت و سعادت نصیب ہوگی اور جس نے بخل سے کام لیا، قوانینِ فوز و فلاح سے بے پروائی برتی اور ہر اچھی ہدایت کو جھٹلایا تو ہم اُسے مصائب کا شکار بنا دیں گے اور اس کی دولت اُسے تباہی سے نہیں بچا سکے گی۔

**الضحیٰ** | حدیث میں مذکور ہے کہ کچھ عرصے کے لیے آں حضرت صلعم پر وحی کا نزول بند ہو گیا تھا۔ اس سے آپ کی طبیعت مکدر رہنے لگی اور کفار طعنے دینے لگے کہ لو آپ کی رسالت ختم ہو گئی ہے۔ کچھ عرصے کے بعد یہ سورت نازل ہوئی۔

جس طرح دنیا میں لیل و نہار کا سلسلہ قائم ہے اور ہر دو الٰہی رحمت ہیں۔ اسی طرح وحی کا آنا یومِ رسالت اور رُک جانا شبِ رسالت ہے اور ہر دو رحمت ہیں۔

جس اللہ نے اس یتیم پر اس قدر نوازشیں کیں کہ اُسے پالا، دشمنوں سے بچایا، تاجِ رسالت سر پر رکھا اور اُمّی یتیم سے سلطانِ عالم بنا ڈالا تو کیا آئندہ کے لیے اُسے اپنی نوازشوں سے محروم کر دے گا۔

وَالضُّحَىٰ ۝ وَاللَّيْلِ إِذَا سَجَىٰ ۝ مَا
وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلَىٰ ۝ وَ
لَلْآخِرَةُ خَيْرٌ لَكَ مِنَ الْأُولَىٰ ۝
وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ ۝
أَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيمًا فَآوَىٰ ۝ وَوَجَدَكَ
ضَالًّا فَهَدَىٰ ۝ وَوَجَدَكَ عَائِلًا

روزِ روشن اور شبِ سیاہ کی قسم کہ اللہ نے تمھیں نہ رخصت کیا اور نہ وہ ناراض ہے تمھارا انجام آغاز سے بہتر ہوگا (دنیا نے دیکھ لیا کہ یہ پیش گوئی حرف بحرف پوری ہوئی) اور تمھیں یوں کامیاب بنائے گا کہ تم خوش ہو جاؤ گے۔ تم ایک یتیم تھے۔ ہم نے تمھیں اپنی پناہ میں لیا۔ تم اصلاحِ قوم کے وسائل سوچنے میں حیران تھے۔ اسی ایک خیال میں کھوئے ہوئے تھے (ضالاً) ہم نے تمھیں فوز و فلاح کے

| | |
|---|---|
| فَاَغْنٰى ۝ فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۝ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۝ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۝ | کے گرُ بتلائے (فضحیٰ) تم فقیر تھے اور ہم نے علم و سلطنت دے کر تمھیں دولت مند بنایا (تم یتیم رہ چکے ہو) اس لیے یتیموں پر رحم کیا کرو۔ سائل کو مت ڈانٹو اور الٰہی نعمتوں کا ہر جگہ ذکر کیا کرو۔ |

**التّین** | انجیر و تین، سریع الہضم، ملین، محلّل بلغم، گردوں کو صاف کرنے والا اور پتھری کو ریت بہالے جانے والا میوہ ہے۔ طور مشہور پہاڑ ہے، جہاں حضرت کلیمؑ کو اللہ تعالیٰ سے شرفِ ہم کلامی حاصل ہُوا تھا۔ پہاڑ عموماً معادن کے خزائن ہوتے ہیں، لیکن طور مقامِ وحی بھی تھا۔ مکہ مولدِ رسول اور مقامِ کعبہ ہے۔

اگر اللہ میووں، پہاڑوں اور شہروں کو منبعِ برکات بنا سکتا ہے تو کیا انسان کی تخلیق ہی ناقص ہونا تھی۔

سرزمین بابل میں انجیر کی کثرت تھی اور یروشلم کے گرد و نواح میں زیتون کی فراوانی۔ طور کا تعلق حضرت موسیٰؑ اور مکہ کا آں حضرت صلعم سے ہے۔ ان چار چیزوں کا ذکر فرما کر اللہ نے ہمیں اُن چار انبیاء علیہم السّلام کی طرف متوجہ کیا، جو کفرستان میں پیدا ہونے کے باوجود اپنی بہترین فطرت کی بدولت شموسِ ہُدیٰ بن کر چمکے اور ظلمتِ عصیاں کو سیلِ نور بن کر بہالے گئے۔ اگر انسان کی فطرت ناقص ہوتی تو یہ مصلحین کرام اُس تاریک ماحول اور گناہ آلود دنیا سے پاک آب و تاب کیوں کر جلوہ گر ہوتے۔

| | |
|---|---|
| وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝ (التّین ۴) | (سرزمین) تین و زیتون اور طور و مکہ کی قسم کہ ہم نے انسان کو بہترین فطرت سے پیدا کیا ہے۔ |

**العلق** | اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝ (علق۔ ۱ تا ۵)

"عَلَّمَ الْاِنْسَانَ" میں اگر قلم کو عَلَّمَ کا فاعل سمجھا جائے تو تفسیر میں زیادہ حسن پیدا ہو

جاتا ہے یعنی، قلم نے انسان کو وہ کچھ سکھایا جس سے وہ ناآشنا تھا۔ ظاہر ہے کہ تہذیب و تمدن کا ارتقا قلم کا رہینِ منت ہے۔ اگر اسلاف کے افکار ہم تک بذریعۂ قلم نہ پہنچتے، تو ہم بدستور تہذیب کے ابتدائی مراحل میں ہوتے۔

یہ وہ پہلی آیات ہیں، جو آں حضرتؐ پر غارِ حرا میں نازل ہوئی تھیں[۵]۔ غور فرمائیے کہ اس پہلے سبق ہی میں کس زور سے کائنات کی طرف متوجہ کیا جا رہا ہے کہ "تم اُس رب کے نام سے پڑھو جس نے جونک سے انسان بنایا....."

انسان ماں کے رحم میں ایک مرحلے پر ایک جونک تھا۔ رفتہ رفتہ انسان بنا اور پھر مختلف مدارج تہذیب و تمدن سے گزر کر سلطنت و نبوت کے درجے تک پہنچا تو کیا یہ ممکن نہیں کہ جاہل عرب وحشت و بربریت کی ظلمتوں سے نکل کر فلاح و ہدیٰ کے جلوہ زاروں میں جا پہنچیں؟

ہم والد کی تعظیم اس لیے کرتے ہیں کہ وہ ہمارا مُربّی اور بظاہر رزاق ہے۔ استاد کے سامنے اس لیے جھکتے ہیں کہ وہ اخلاقی مُعلّم ہے اور مُرشد کا ادب اس لیے کہ وہ ہادی و رہبر ہے۔ اللہ تعالیٰ میں یہ تمام اوصاف بدرجۂ کمال بالذات موجود ہیں۔ وہ ہمارا خالق و رازق بھی ہے، ہادی و رہبر بھی ہے اور معلّم و مُربّی بھی ہے۔ اس لیے وہ بہت زیادہ تعظیم کے قابل ہے۔ وَرَبُّكَ الْأَكْرَمُ۔

اللہ نے قلم کی قسم کھائی اور انسانی ذہن و زبان کو نظر انداز کر دیا۔ حالانکہ تحریر احساساتِ ذہنی کی تصویر ہوتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ذہنی تصورات مٹ جاتے ہیں اور تحریر باقی رہتی ہے۔ بدیگر الفاظ قلم انسانی افکار و اذکار کا محافظ ہے اور اس لیے اسے بہت اہمیت

---

[۵] اس سورہ کی اندرونی شہادت (عبدا اذا صلی) کہہ رہی ہے کہ نماز اس سے پہلے پڑھی جاتی تھی جس کا نتیجہ نکلتا ہے کہ کم از کم سورہ فاتحہ کا نزول ہو چکا تھا۔ بعض صحابہ بھی اس کے مصدق ہیں۔ (البیان)

حاصل ہے، اگر بے جان قلم سے اس قدر علوم و فنون دنیا میں پھیل رہے ہیں، تو جاندار عربوں سے یہ توقع بدرجۂ اعلیٰ ہونی چاہیے تھی۔ یہ آیات ایک طرح کی پیش گوئی معلوم ہوتی ہیں کہ عرب بہت جلد سیاست و تمدن کے منازل طے کرنے کے بعد دنیا کے معلّم و ہادی قرار پائیں گے اور دنیا نے دیکھ لیا کہ یہ بشارت کس طرح درست نکلی۔

ترجمہ آیت: پڑھ اللہ اس اللہ کا نام لے کر پڑھ جس نے انسان کو پہلے جونک اور پھر انسان بنایا۔ اس عزیز و معظّم رب کا نام لے کر پڑھ جس نے قلم کو علم دیا اور انسان کو وہ کچھ سکھایا جس سے وہ ناآشنا تھا۔

**القدر** | قدر کے معانی لغات میں یوں دیے ہوئے ہیں:

تقدیر، تکوین، تقسیم، تعیین، فیصلہ، اندازہ وغیرہ

قرآن حکیم کا نزول بلا ریب تقسیم نعمت، تعیین صراط اور تکوین ملت کا پیغام تھا۔ بدکرداروں کو کیفر کردار تک پہنچانے کا اٹل فیصلہ اور باعمل اقوام کے لیے دُنیوی و اُخروی کامرانیوں کا پُرزور اعلان تھا۔ اس محشر بداماں صحیفے کا مقصد سطح ارضی پر ایک زبردست اخلاقی و سیاسی انقلاب بپا کرنا تھا۔ پست کو بلند اور بلند کو پست بنانا تھا، اس لیے یہ کہنا غلط نہیں کہ قرآن کریم کا نزول ایک ایسی رات میں ہوا جو اقوام عالم کے لیے فیصلہ کن رات تھی۔ قیصر و کسریٰ کے زوال اور پیروان رسولؐ کے عروج و ارتقا کی رات تھی۔ اس رات کے پردوں میں سے سینکڑوں انقلابات و ہیجانات اقوام مستقبل کو جھانک رہے تھے نظم کہن ٹوٹ رہا تھا اور نظام نو پورے شان و شکوہ کے ساتھ حریم انسانی میں داخل ہو رہا تھا۔

اُس وقت کفر و عصیان کی شب تاریک تمام عالم پر محیط تھی۔ اس رات کے آخری حصے میں قرآنی روشنیاں الہامی بلندیوں سے برسنا شروع ہوئیں تو جو رات کہ اہل زمین کی طرف آسمانی برکات کی بشارتیں لے کر آئی تھی، وہ یقیناً ہزاروں مہینوں سے بہتر تھی:

اہلِ ایران نے سرانجام دی تھی۔ علماء، اطباء، حکماء اور فلاسفہ کی ایک کثیر تعداد ایرانی تھی اور اِس طرح آں حضرت صلعم کا وہ ارشاد بھی پورا ہو کر رہا کہ

| | |
|---|---|
| لوکان العلم بالثریا لناله رجل من اھلِ فارس۔ | اگر علم ثریا میں بھی ہوگا تو ایران کا مرد اُسے اُتار لائے گا۔ |

تو یہ تھی وُہ صبح، جس کا ظہور کوفہ و بغداد کے افق سے ہُوا تھا۔ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ۔

علم کے بغیر کوئی حکمران قوم مہذب نہیں بن سکتی۔ تاتاریوں نے تھوڑی سی مدت میں تمام اسلامی ممالک کو روند ڈالا تھا، لیکن بے علم تھے۔ اِس لیے مؤرخ انھیں بدستور وحشی، غیر مہذب اور جاہل لکھتا ہے۔ علم افراد و اقوام ہر دو کی زینت ہے اور یہی وُہ آفتاب ہے، جس سے اِن کی شبِ تیرہ منوّر ہوتی ہے۔

آں حضرت نے عربستان کی اخلاقی و سیاسی تاریکیوں میں ایک قوم کی بنیاد ڈالی۔ عمل ارتقا جاری رہا، اور تقریباً ۲۰۰ برس بعد مشرقِ بغداد سے علم و حکمت کا آفتاب طلوع ہُوا۔

| | |
|---|---|
| اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۗ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۗ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۛ سَلٰمٌ ۛ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۠ (القدر) | ہم نے یہ قرآن ایک فیصلہ کن رات میں نازل کیا جانتے ہو کہ یہ شبِ فیصلہ کیا ہے؟ یہ رات (گذشتہ یا آئندہ) ہزار ماہ سے بہتر ہے۔ اس میں الٰہی حکم سے فرشتے نازل ہو رہے ہیں اور زندگی زمین پر اتر رہی ہے۔ یہ رات امن و سلام کا پیام لے کر آئی ہے اور طلوعِ سحر تک باقی رہے گی۔ |

**العادیات** گھوڑوں کا خالق اللہ ہے اور اللہ ہی نے اُن کی غذا پیدا کی۔ انسان صرف اتنا کرتا ہے کہ جنگل سے چارہ لا کر گھوڑے کے آگے ڈال دیتا ہے۔ گھوڑا اس چھوٹی سی مہربانی کا بدلہ یُوں ادا کرتا ہے کہ مالک کی خاطر دوڑتے دوڑتے ہانپ جاتا ہے۔ سنگلاخ زمینوں میں یوں گرم سیر ہوتا ہے کہ اس کے سُموں سے شرارے چھوٹنے لگتے ہیں۔ برچھیوں

اور بھالوں کی پروا نہ کرتے ہوئے صفوفِ اعداء پر ٹوٹ پڑتا ہے اور گرد و غبار کے طوفانوں کو چیر کر نکل جاتا ہے۔ دوسری طرف انسان کو دیکھو کہ اللہ نے اِسے پیدا کیا نعمتِ عقل عطا فرمائی، اس کی پرورش کا حیرت انگیز سامان فراہم کیا اور آفتاب و ماہتاب تک اُس کے قبضے میں دے دیئے، لیکن یہ پھر بھی سرکش کا سرکش ہی رہا اور اللہ تعالیٰ کے احسانات کا اتنا معاوضہ بھی ادا نہ کر سکا، جتنا گھوڑا اپنے مالک کی چھوٹی سی نوازش کا کیا کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۚ<br>(العادیات۔ ۱ تا ۶) | قسم ہے اُن گھوڑوں کی جو دوڑتے دوڑتے ہانپ جاتے ہیں، جن کے سُموں سے آگ نکلتی ہے، جو صبح دم دشمن پر دھاوا بولتے ہیں، جو گرد و غبار کی آندھیاں اٹھا کر صفوفِ اعدا میں جا گھستے ہیں کہ انسان اپنے پالنہار کا یقیناً باغی ہے۔ |

**العصر** دفاترِ تاریخ انسانی زیاں کاریوں، ناکامیوں اور تباہیوں سے لبریز ہیں۔ سینکڑوں اقوام دنیا بھر میں اُبھریں، پھلیں، پھولیں اور جُونہی آئینِ فطرت سے دُور ہٹیں، تو فطرت نے اُنھیں پیس کر رکھ دیا۔

| | |
|---|---|
| وَالْعَصْرِ ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ......<br>(العصر) | تاریخ عالم شاہد ہے (والعصر) کہ انسان ہمیشہ ناکامی و نامرادی کا شکار رہا۔ ہاں وہ لوگ مستثنیٰ ہیں جو الٰہی قانون پر عمل پیرا ہو گئے ...... |

**الفیل** ابرہہ بن الصباح نے صنعا میں ایک "کعبہ" بنوایا جس کا نام قلیس رکھا اور لوگوں کو اس "کعبے" کے طواف وغیرہ پر مجبور کیا۔ ایک مَنَّ چلا مکّی رات کے وقت موقعہ پاکر اس "کعبے" میں پاخانہ پھر گیا، جس پر ابرہہ بھڑک اٹھا اور ایک طاقتور فوج (جس میں

ہاتھی بھی تھے، سے کر کعبہ کو گرانے کی ٹھان لی۔ کہتے ہیں کہ مکہ کے قریب پہنچ کر ہاتھی رُک گئے، اگر انھیں صنعا کی طرف متوجہ کیا جاتا تو چل پڑتے، ورنہ بیٹھ جاتے۔

مکہ کے پاس عبدالمطلب (آں حضرتؐ کے جدِ امجد) کے دو سو اونٹ چر رہے تھے جنھیں ابرہہ نے پکڑ لیا۔ جب عبدالمطلب انھیں چھڑانے کے لیے آیا تو ابرہہ کہنے لگا: "تم قریش کے سردار ہو اور کعبہ کے متولی بھی۔ تم کو معلوم ہے کہ میں کعبہ گرانے آیا ہوں۔ حیرت ہے کہ تمھیں اونٹوں کی تو فکر ہے، لیکن کعبے کی کوئی فکر نہیں"

عبدالمطلب نے کہا: "میں صرف اونٹوں کا مالک ہوں، اس لیے مجھے اُن کی فکر ہونی چاہیے۔ باقی رہا کعبہ، تو اس کا بھی ایک مالک موجود ہے، جو مجھ سے بہت زیادہ طاقت ور ہے، وہ خود اسے بچا لے گا۔ میں تمھاری خوشامد کیوں کروں"

اتنے میں ابابیل منہ میں کنکر لیے آپہنچے۔ یہ کنکر ہاتھیوں، گھوڑوں اور سپاہیوں کے جسم سے سیدھے پار نکل جاتے تھے۔

یہاں دو معمے حل طلب ہیں: (۱) ابابیل کا پتھر لے کر آنا (۲) پتھروں سے گھوڑوں وغیرہ کا ہلاک ہو جانا۔ پہلا معما بدستور حل طلب ہے اور انسانی علم ابھی اس راز سے نقاب اٹھانے میں کامیاب نہیں ہو سکا اور دوسرے معمے کو آج قانونِ افتاد نے حل کر دیا ہے:

قانونِ افتاد: اگر ہم ہوائی جہاز سے جو دس ہزار فٹ کی بلندی پر اُڑ رہا ہو، ایک پتھر ٹپکائیں، تو کششِ ارضی کی وجہ سے ہر ثانیہ کے بعد اس پتھر کی رفتار بڑھتی چلی جائے گی۔ حساب کرنے کے بعد ہم اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ یہ رفتار پہلے سیکنڈ میں صرف ۱۶ فٹ، دوسرے میں ۶۴، تیسرے میں ۹۶

اور چوتھے میں ۱۲۸ فٹ ہوگی۔ اصول یہ ہے:

| ا سیکنڈ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| × | × | × | × | × | × | × | × | × | × | × | × |
| ۱۶ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ | ۳۲ |
| ۱۶ | ۶۴ | ۹۶ | ۱۲۸ | ۱۶۰ | ۱۹۲ | ۲۲۴ | ۲۵۶ | ۲۸۸ | ۳۲۰ | ۳۵۲ | ۳۸۴ |

یعنی پہلے سیکنڈ کو ۱۶ سے اور پھر ہر سیکنڈ کو ۳۲ سے ضرب دیتے جائیے، اُس سیکنڈ میں پتھر کی رفتار معلوم ہو جائے گی۔

اگر ہم ایسی بلندی سے پتھر ٹپکائیں کہ اسے زمین تک آتے آتے دو منٹ لگ جائیں تو آخری سیکنڈ میں اس کی رفتار ۳۸۴۰ فٹ ہوگی یعنی بندوق کی گولی کی رفتار سے تقریباً نصف۔

اگر ابابیل نے ایسی بلندی سے کنکر ٹپکائے ہوں جہاں سے زمین تک پہنچنے میں دو اڑھائی منٹ صرف ہو گئے ہوں تو ظاہر ہے کہ ان کنکروں کی رفتار زمین کے قریب چار پانچ ہزار فٹ فی ثانیہ ہوگی، جو انسانوں اور حیوانوں کی ہلاکت کے لیے کافی سے زیادہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۙ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۙ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝ (الفیل) | اللہ نے ان پر ابابیل[۱۵] بھیجے، جو ان پر کنکر برساتے تھے اور اس طرح اللہ نے انھیں کھائے ہوئے چارے کی طرح روند کر رکھ دیا۔ |

---

۱۵ عموماً اس کے معنی سیاہ رنگ کا چھوٹا سا پرندہ سمجھے جاتے ہیں جن کے سینے کے پر سفید ہوتے ہیں۔ اس معنی کے لحاظ سے یہ "اردو" کا لفظ ہے۔ عربی ابابیل، "ابالہ" کی جمع ہے جو ابل سے مشتق ہے۔ اس کے معنی ہیں متفرق گروہ۔ ڈاروں کے ڈار۔ اونٹوں کا بڑا گلہ، یعنی نہ یہ پرندوں سے مختص ہے نہ کسی خاص پرندہ سے۔ (البیان)

**حکایت** | ایک رات خواب میں حضرت اقبالؔ اور سرسید احمد خاںؔ رحمۃ اللہ علیہما سے ملاقات ہوئی۔ علامہ اقبالؔ فرمانے لگے "ذرا الفیل کی تفسیر تو سناؤ" میں نے تعمیلِ ارشاد کی تو سرہلا کر اظہارِ پسندیدگی فرمایا اور اس کے بعد میری آنکھ کھل گئی۔

**خاتمۂ سخن** | ہر ابتدا کی انتہا ہے اور آج "دو قرآن" طباعت کی چودہ منازل طے کرنے کے بعد انجام تک آ پہنچی۔ اس طویل عرصے میں بیسیوں خطوط اطرافِ ملک سے موصول ہوئے۔ کسی میں معجزاتِ تکوین و تدوین کی ان ایمان افروز تفاصیل پر مجھے شاباش دی گئی تھی اور کسی میں میری بعض کوتاہیوں کو بے حجاب کیا گیا تھا۔ میں ان ہر دو قسم کے بزرگوں کا بے حد شکرگزار ہوں۔ اوّل الذکر کا اس لیے کہ انھوں نے میری اس حقیر تحریر کو قابلِ توجہ سمجھ کر میری حوصلہ افزائی فرمائی اور مؤخر الذکر کا اس لیے کہ انھوں نے نہایت خلوص و محبت سے مجھے سیدھی راہ دکھائی۔ چوں کہ بحث میں اُلجھنا میرا وتیرہ نہیں، اس لیے ایک آدھ خط کا میں نے جواب نہ دیا۔ اس بداخلاقی کی معافی چاہتا ہوں۔

صحیفۂ کائنات کے بے شمار پہلو تشنۂ تکمیل رہ گئے۔ کچھ تو خوفِ طوالت سے نظرانداز کر دیے گئے ہیں اور کہیں میری کم علمی و بے بضاعتی حائل تھی۔ میں نے طلبۂ کائنات کو راہ دکھا دی ہے، بہت ممکن ہے کہ مجھ سے کوئی زیادہ باہمت تمام پہلوؤں پر اس قدر روشنی ڈال سکے کہ متلاشیانِ علم کی تشنگی فرو ہو جائے۔ میں سائنس کا طالب العلم نہیں ہوں، اس لیے ممکن ہے کہ بعض مسائلِ طبیعیہ کو میں نے غلط بیان کر دیا ہو، لیکن بالفاظِ سعدیؒ اس قدر تعلّی کی اجازت دیجیے:

چو "تو لے پت" آیدت از ہزار | بمردی کہ دست از تعنّت مدار
ہمانا کہ در "ہند" انشائے من | چو مُشک است بے قیمت اندر ختن

میرے محترم بھائی مولانا غلام احمد صاحب پرویز نے شکایت کی تھی کہ مضمون بہت لمبا ہو چلا ہے اور ممکن ہے کہ بعض دیگر قارئین "البیان" بھی مجھے کوستے ہوں، لیکن :

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم

شعرائے عرب جب کسی موضوع پر نظم لکھتے تھے تو محبوبہ کی تعریف سے شروع کیا کرتے تھے بعض اوقات اصل موضوع پر صرف چند اشعار ہوتے تھے اور محبوبہ کی تعریف میں تین چوتھائی سے زیادہ جب کعب ابن زہیر رسول اللہ صلعم کی خدمت عالیہ میں ۵۵ اشعار کا قصیدۂ مدحیہ پیش کرتا ہے تو محبوبہ کی شان میں ۴۰ اشعار کہہ جاتا ہے۔ طرفہ اپنی ناقہ کی تعریف میں ۳۶ اور لبید بن ربیعہ ۲۱ اشعار لکھ جاتا ہے۔ یہی حال امرء القیس، عمر بن کلثوم اور دیگر شعرائے عرب کا ہے۔ اگر آپ ان شعراء کی اس بے ربطی کو برداشت فرماتے رہے۔ اگر آپ کشاف معالم التنزیل، بیضاوی اور جلالین کی صرفی و نحوی موشگافیوں، علامہ فخر الدین رازی کی منطقیانہ نکتہ سنجیوں اور بعض دیگر مفسرین کی فقہی مطلب طرازیوں کو گوارا کرتے رہے ، تو مجھے امید ہے کہ انہی صنائع پر میری ان بے ربط تفاصیل کو بھی برداشت فرمائیں گے۔

ایک ہرے بھرے کھیت میں ایک زمیندار اپنے بیل کے ساتھ داخل ہوتا ہے۔ وہاں ایک ماہر اقتصادیات اور ایک عالم نباتات پہلے موجود ہیں۔ اب یہ تمام اس کھیت کو مختلف زاویہ ہائے نگاہ سے دیکھ رہے ہیں۔ بیل صرف آزادی کا منتظر ہے کہ مالک ٹلے اور وہ اس لہلہاتی ہوئی کھیتی سے پیٹ بھرے۔ زمیندار اندازہ لگا رہا ہے کہ اس دفعہ کتنا قرض بے باق ہو جائے گا۔ ماہر اقتصادیات یہ سوچ رہا ہے

کہ اس سال اس ملک کی خوش حالی پر اچھی فصلوں کا کیا اور کتنا اثر پڑے گا اور عالم نباتات ان پودوں کے عناصر ترکیبی، اختلافِ الوان، زمینی بکٹیریا اور پتوں کی حیرت انگیز مشینوں پر غور کر رہا ہے۔

قرآن حکیم اس کھیتی کی طرح ہے کسی نے اس کو متصوفانہ نگاہ سے دیکھا کسی نے اس کی سحر بیانی کی تعریف کی نیم خواندہ واعظوں نے دل چسپ کہانیاں انتخاب کیں۔ اسیرِ نفس ملا ذکرِ حور و شرابِ طہور پر مست ہو گیا، مفتیوں نے اسے مسائلِ فقہی کا ایک ضابطہ سمجھا۔ گدی نشینوں نے سجدۂ تعظیمی کے جواز پر آیات ڈھونڈیں۔ راہب نے ترکِ دنیا کے دلائل تلاش کیے اور بعض نے اسے منتر ول جنتروں اور تعویذوں کی کتاب بنا ڈالا۔ لیکن مجھے اس کتاب میں انسان کی سیاسی، اقتصادی و اخلاقی سعادت کے بے بہا گوہر ملے۔ میں نے گلستانِ گیتی کی اس میں تفصیل دیکھی اور مجھے حتماً معلوم ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ کے قول و فعل میں مکمل مشابہت ہے۔ کائنات کیا ہے؟ قرآن کی تفصیل اور قرآن کیا ہے؟ کائنات کا متن۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِيْثِ كِتٰبًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِيَ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ (زمر۔ ۲۳) | اللہ نے کتاب کائنات کی بہترین تفصیل (احسن الحدیث) نازل فرمائی۔ یہ کتاب کائنات سے ہر رنگ میں مشابہ بلکہ اس کا مثنیٰ (مثانی) ہے۔ اس کے مطالعہ سے ان (طلبۂ کائنات) کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں، جن کے دلوں میں کیفیت خشیہ موجود ہے۔ |

حجلۂ گیتی میں شاہدِ ہستی مستور ہے اور مسلم کا فرض اسے بے نقاب کرنا ہے:

مرا دل سوخت بر تنہائی او     کنم سامان بزم آرائی او     (اقبالؒ)

میں نے اس عروس حجلہ نشین کو بے حجاب کرنے کے لیے یہ حقیر سی کوشش کی ہے۔ میں کہاں تک کامیاب ہوا ہوں؟ مجھے معلوم نہیں۔ ہاں اس قدر یقیناً معلوم ہے

کہ وہ موجود ضرور ہے اور یہ گل و انجم کے جلوے اُسی کے پرتو ہیں۔

دور بینانِ بارگاہ الست        بیش ازیں پے نہ بردہ اند کہ ہست

جس طرح اس کائناتی روح کو خلوت گہِ حجاب سے نکال کر جلوہ آرائے محفل بنانا انسانی کوشش کی انتہائی منزل ہے، اسی طرح خود انسانی قلب و دماغ میں بھی ایک رنگین دنیا آباد ہے جس کا ظہور تکمیل انسانیت ہے:

نمود اُس کی نمود تیری        نمود تیری نمود اُس کی
خدا کو تُو بے حجاب کردے        خدا تجھے بے نقاب کردے        (اقبال)

**شکریہ** | حد درجے کی احسان فراموشی ہوگی، اگر میں ادارۂ "البیان" کا شکریہ نہ ادا کروں، جن کی کرم فرمائی سے میری یہ تحریر ملک کے طول و ارض میں جا پہنچی غور و فکر کی نئی راہیں کھل گئیں اور مسلمانانِ ہند کو قرآن حکیم کے "تفصیلاً لِکُلِّ شَیْءٍ" ہونے کا یقین ہوگیا اور اگر ادارۂ "البیان" میری دست گیری نہ کرتا تو میری آواز میرے سینے میں یوں دبی رہتی جس طرح کوئی کلی کھلنے سے پہلے ہی مرجھا جائے اور اس کی عطریتوں سے کوئی مشام مستفید نہ ہو سکے جزاہم اللہ احسن الجزاء۔

**ماخذ** | میں نے جن کتابوں سے بہت زیادہ فائدہ اٹھایا ہے، ان کے نام درج ذیل ہیں۔ بعض کتب کے صرف نام درج ہیں، مصنفوں کے نام حافظے سے اتر گئے ہیں اور اب ڈھونڈتا ہوں تو وہ کتابیں نہیں ملتیں:

(۱) تفسیر جواہر القرآن۔ ۲۵ جلد: علامہ جوہری طنطاوی مصری)
(۲) طبقات الارض (مطبوعۂ انجمن ترقی اردو ہند)
(۳) ہئیل قدیمہ ( " " " )
(۴) انسان اور چوپایہ (ڈاکٹر ایم ایل سیٹھی)

(۵) نباتات اور نباتی خوراک (ڈاکٹر ایم ایل سیٹھی)

(۶) القمر (مطبوعہ انجمن ترقی اردو ہند)

(۷) تذکرہ (علامہ عنایت اللہ خاں مشرقی)

(۸) تفسیر بیان القرآن (سورۂ فاتحہ) (مولانا ابوالکلام آزاد)

## انگریزی کتابیں

9. World of Plants.
10. Peeping inio the Universe.
11. Wonders of the sea.
12. War inventions.
13. Miracle of life.
14. How our bodies are made.
15. Wonders of Science.
16. Marvels of Life.
17. Great Design.
18. Science during the last3000 years.
19. Science from day to day.
20. A. B. C. of Chemistry
21. Animal World.
22. Starland.
23. Marvels of Geology.
24. Nature's Wonder Workers.

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

غلام جیلانی برق

# ہماری بہترین کتابیں

**برہان القرآن** اہلحدیث جماعت، حدیثوں کو بھی قرآن مجید کی طرح وحی مانتی ہے، اور اسے 'وحی خفی' کا نام دیتی ہے۔ اس کے علاوہ آں حضرت صلعم کو خدا ہی کی طرح اصل مطاع بھی مانتی ہے۔ یہ دونوں عقیدے اسلام کی اصلی سپرٹ کے خلاف ہیں۔ اس موضوع پر حضرت خواجہ احمد الدین صاحب اور مولنا ثنا۔ اللہ صاحب کے درمیان ۱۹۲۲ء میں ایک تحریری مباحثہ ہوا تھا جس میں مولوی ثناء اللہ صاحب کو شکست فاش ہوئی تھی۔ "برہان القرآن" اس مباحثے کی مکمل رُوداد ہے۔ قیمت عہ

**ریحان القرآن** اُمتِ مُسلمہ چوں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کو وحی تسلیم نہیں کرتی اس لیے بعض اہلحدیث مولویوں نے اس کے مسلک پر مختلف رسالے لکھ کر اعتراض کیے ہیں۔ ریحان القرآن میں مولوی حبیب الرحمٰن مؤی کے رسالہ 'نصرت الحدیث'، مولوی قاسمی کے 'عقاید کفریہ' اور مولوی عبد اللہ کے 'عقاید چکڑالوی' وغیرہ کے مکمل جوابات دیے گئے ہیں۔ اس کتاب میں بدلائل ثابت کیا گیا ہے کہ قرآن مجید ہی جُملہ ضروریاتِ وحی کے کافی و کامل ہے قیمت ۶۔

**برگ سبز** (از خواجہ احمد الدینؒ) علم وراثت کے متعلق ایک نہایت اہم مقالہ ہے۔ قیمت ۳ر

**تفسیر سورۂ فاتحہ** اس چھوٹی سی کتاب میں سورۂ فاتحہ کے حُسن و جمال کی نقاب کشائی کی گئی ہے۔ اس میں بعض ایسے مطالب آ گئے ہیں جو آپ کو بڑی بڑی ضخیم کتابوں میں بھی نہیں مل سکتے۔ جو اصحاب اسلام کی بنیادی صداقتوں کو سمجھنا چاہیں، وہ اس کتاب کا ضرور مطالعہ کریں۔

**علم وراثت** مسلمانوں کے موجودہ علم وراثت میں از روئے قرآن مجید چند شدید غلط فہمیاں پائی جاتی ہیں مثلاً مروجہ قانونِ فقہ کی رُو سے یتیم پوتے کو ورثے میں کچھ نہیں ملتا۔ ضرورت تھی کہ اس قسم کی غلطیوں کی قرآن مجید کی روشنی میں تردید کی جائے۔ حضرت خواجہ احمد الدین مرحوم نے اس موضوع پر دو نہایت اچھی کتابیں لکھی ہیں۔ 'الوراثت فی القرآن' جس کی قیمت ایک روپیہ ہے۔ اور 'برگِ سبز' جس کی قیمت ۳ر ہے۔ ہر اُس مسلمان کے لیے جو قرآن مجید کی رو سے علم وراثت کو جاننا اور سمجھنا چاہے، ان کتابوں کا مطالعہ مفید ثابت ہوگا۔

**ملّت ابراہیمؑ** اس میں بتایا گیا ہے کہ دین در اصل ابراہیمؑ ہی کا دین ہے۔ حضرت محمد رسول اللہ صلعم اسی دین کے مبلغ تھے۔ اور اسی دین کی پیروی اور اتباع سے ہماری نجات ہو سکتی ہے۔ قرآن بنی نوع انسان کو اسی دین کی دعوت دیتا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کی مکمل سیرت، یہاں تک کہ ان کی پرائیویٹ زندگی بھی قرآن ہی میں موجود ہے۔ کتاب کے آخر میں ایک تتمہ ہے جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ ہماری تمام دینی ضروریات کی تفصیل قرآن پاک میں موجود ہے اور ہمیں غیر از قرآن کسی دوسری کتاب کی بطور وحی ضرورت نہیں۔ دوسرے ایڈیشن میں قرآن مجید کی بیان کردہ صفات ابراہیمؑ کی تشریح و تفسیر کا بسوط اضافہ کیا گیا ہے، جو سیرت خلیلؑ سے متعلق نہایت اہم نکات اور معلومات پر مشتمل ہے۔ قیمت ۵ر

**علوم اسلام اور انکار حجیت حدیث** | اس کتاب میں ثابت کیا گیا ہے کہ حدیث مسلمانوں کے لیے شرعی حجت نہیں ثابت ہو سکتی۔ عرصے سے یہ کتاب نایاب تھی۔ اب حال ہی میں اس کا دوسرا ایڈیشن شائع کیا گیا ہے۔ قیمت ۸ر

**جنت کا گہنا** | ایک نہایت سادہ، سلیس اور عام فہم نظم ہے جو بچیوں کے لیے لکھی گئی ہے۔ یہ نظم کسی خاص فرقے سے تعلق نہیں رکھتی۔ ہر شریف عورت کا فرض ہے کہ وہ اس سبق آموز ٹریکٹ کو منگوا کر اپنی بچیوں کو پڑھائے، دیکھئے وہ دانائی کی باتوں سے ان کو فائدہ پہنچانے کا موقع دے قیمت ایک آنہ

**اقبال کی پیش گوئیاں** | اس رسالہ میں علامہ اقبالؒ کے کلام سے وہ اشعار منتخب کر لیے گئے ہیں جن کا تعلق موجودہ حالات اور آئندہ زمانے سے ہے۔ قیمت ۴ر

**براہین وحی** | چند سال ہوئے نیاز فتحپوری نے رسالہ نگار میں بعض مضامین لکھ کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی تھی کہ قرآن مجید الہامی کتاب نہیں بلکہ رسول اللہ صلعم کی اپنی تصنیف ہے۔ براہین وحی ان ہی مضامین کے جواب میں لکھی گئی تھی۔ اس میں علامہ اقبالؒ، مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا عبدالماجد دریابادی، مولانا ثناء اللہ امرتسری، ڈاکٹر [illegible]، مولانا سعید احمد اکبر آبادی، مولانا محمد اویس نگرامی، حکیم محمد حسین صاحب قرشی اور مولانا محمد منظور نعمانی وغیرہم کے نہایت مسکت اور مدلل مقالات شامل ہیں جن سے یہ ثابت کر دیا گیا ہے کہ قرآن مجید انسانی تصنیف نہیں ہو سکتا، بلکہ صحیفہ آسمانی ہے۔ دوسرا ایڈیشن ضخامت ۲۴۴ صفحات۔ قیمت غیر مجلد عمر مجلد ۱۲ر

**مقدمہ زندگانی محمدؐ** | علامہ محمد حسین ہیکل وزیر تعلیمات مصر کی شہرہ آفاق کتاب "زندگانی محمدؐ" کے مقدمے کا اردو ترجمہ۔ یہ کتاب مصر اور ایران میں ہزاروں کی تعداد میں بار بار شائع ہو چکی ہے۔ یورپ کے عیسائیوں نے آں حضرت صلعم کی ذات مبارک پر جتنے اعتراض کیے ہیں، ان سب کے نہایت عقلی اور شافی جوابات کا اس میں مطالعہ کیجیے قیمت ار

**قول احسن** | اس کتاب میں قرآن مجید کی نصوص صریحہ سے ثابت کیا گیا ہے کہ مسلمانوں کو صرف مسلمان کہلانا چاہیے۔ شیعہ، سنی، حنفی، وہابی اور چکڑالوی وغیرہ نام منشائے قرآن کے خلاف ہیں اور ان سے مسلمانوں کی ہیئت اجتماعیہ کو نقصان عظیم پہنچ رہا ہے۔ تیسرا ایڈیشن ۴ر

**عظمت القرآن** | اس کتاب کا مقصد یہ ہے کہ مسلمان قرآن حکیم کی قدر و منزلت سے روشناس ہوں اور اس کے احکام پر عمل کریں قیمت ۴ر

**حضرت محمدؐ رسول اللہ** | اس میں واضح کیا گیا ہے کہ آں حضرت صلعم نے انسداد غلامی کے لیے کیا تعلیم فرمائی ۳ر

**کامیاب زندگی** | کامیاب زندگی یورپ کے شہرۂ آفاق مصنف ہربرٹ این کیسن کی مایہ ناز تصنیف CLIMBING UP کا اردو ترجمہ ہے۔ اس کتاب میں مصنف نے اپنی زندگی کے تمام وہ تجربے بیان کر دیے ہیں جن کے مطالعہ سے آپ اپنی زندگی کو کامیاب بنانے کی ترغیب حاصل کریں گے۔ اس کتاب کے گیارہ باب ہیں اور ہر باب میں ایسی صاف ستھری اور قیمتی معلومات دی گئی ہیں جو زندگی کے ہر میدان میں ہمارے کام آ سکتی ہیں۔ دوستی، ذمہ داری، انتظام، صحت، مطالعہ، سرمایہ کا استعمال، کاروبار چلانے کے نئے طریقے، ملازمت میں ترقی۔

# چند منتخب کتابیں

## علامہ اقبالؒ

- بانگِ درا — للعہ
- ضربِ کلیم — سے
- بالِ جبریل — للو
- زبورِ عجم — للعہ
- اسرار و رموز — سے

## مولانا ابوالکلام آزاد

- مقالاتِ آزاد — سے
- مضامینِ آزاد — سے
- خطباتِ آزاد — سے ۸ر
- جنگ اور اسلام — ۱۲ر

## چودھری افضل حق

- میرا افسانہ — عا
- جواہرات — عا
- خطوطِ افضل حق — ۱۲ر

---

- زندگی — سے
- دینِ اسلام — عا
- محبوبِ خدا — عا

## مولانا عبید اللہ سندھی

- مولانا عبید اللہ سندھی — للعہ
- شاہ ولی اللہ اور اُن کا فلسفہ — عا ۸ر
- شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک — عہ

## محمد علی جناح

- ارشاداتِ جناح — عہ ۱۲ر
- خطباتِ جناح — عا

## منشی پریم چند

- حُبِ وطن — عہ
- میدانِ عمل — للو
- واردات — عہ ۸ر

---

## متفرق کتابیں

- مضامینِ عبد الماجد — للعہ
- پیاری زمین — عا ۴ر
- اقبال کا مطالعہ — عا ۸ر
- امام ابنِ تیمیہ — عہ ۸ر
- خطوطِ سرسید — سے ۱۲ر
- خطباتِ مدراس — عہ ۴ر
- حضرت مجدد الف ثانی کا نظریۂ توحید — عہ ۱۲ر
- مسلمانوں کا ماضی، حال اور مستقبل — عہ
- شاہ اسمٰعیل شہیدؒ — عہ ۸ر
- جمال الدین افغانی — ۶ر
- ترکی میں شرق و مغرب کی کشمکش — سے
- فیصلہ کن جنگیں — عا ۸ر
- کمپنی کی حکومت — للعہ
- اندرونِ ہند — سے ۸ر

# خاتم النبیین

ختمِ نبوت کے موضوع پر بے شمار کتابیں شائع ہو چکی ہیں، لیکن حضرت خواجہ احمد الدینؒ کی کتاب "خاتم النبیین" اپنے محکم، مسکت اور مؤثر دلائل کے لحاظ سے فی الحقیقت ایک بے نظیر کتاب ہے۔

یہ کتاب آپ کو بتائے گی کہ قرآن مجید "ختمِ نبوت" کے مسئلے پر نہایت فیصلہ کن انداز میں روشنی ڈال چکا ہے اور اب مسلمانوں کا کسی مسیح اور مہدی کا منتظر رہنا اسلام کے منشاء کے قطعاً خلاف ہے۔

یہی وہ کتاب ہے جس نے قادیانیوں کی زبانیں گنگ کر دی ہیں۔ تیسرا ایڈیشن۔ قیمت ۸ر

مکتبہ اُمتِ مسلمہ۔ توحید باغ۔ امرتسر

# امتِ مسلمہ امرتسر کی دینی خدمات

۱۔ ایک ماہوار رسالہ جاری کیا گیا، جو بیس سال سے قرآن حکیم کی خدمت و اشاعت میں مصروف ہے۔

۲۔ تبلیغی کاموں کے لیے ہزارہا روپے کے صرف سے ایک عظیم الشان مسجد، ایک مستقل دفتر اور متعدد عمارات تعمیر کر کے خدا کی راہ میں وقف کی گئیں۔

۳۔ اسلامی تہواروں کے علاوہ وقتاً فوقتاً ہزارہا تبلیغی پوسٹر شائع کیے گئے۔

۴۔ "بیان للناس" کے نام سے قرآن مجید کی ایک بہترین تفسیر شائع کی گئی ہے۔ اس کے علاوہ بیسیوں دینی کتابیں شائع کی گئیں۔

۵۔ مسلمانوں کی قومی و ملی اصلاح کے لیے صدہا کتابیں مفت تقسیم کی گئیں۔

۶۔ کئی سالانہ جلسے منعقد کیے گئے، جن کے ذریعے ہندوستان کے چیدہ چیدہ علماء نے مسلمانوں کو اپنے خیالات سے مستفید کیا۔

۷۔ ایک لائبریری قائم کی گئی، جس سے سینکڑوں مسلمان علمی اور دینی فائدے حاصل کر رہے ہیں۔

۸۔ مدرسہ "تبلیغ القرآن" کے نام سے ایک قرآنی سکول جاری کیا گیا جس میں ترجمہ قرآن، اور صرف و نحو عربی کی تعلیم کا انتظام ہے۔

۹۔ بین الاقوامی درس قرآن کا سلسلہ جاری کیا گیا جہاں ہر روز صبح ایک گھنٹے تک تفسیر و مذاکرہ رہتا ہے۔ دور و نزدیک سے طلبائے قرآن اور بعض دوسرے احباب بھی جمع ہو جاتے ہیں۔ ہر مسئلے پر بڑی فراخ دلی، تہذیب اور آزادی سے گفتگو ہوتی ہے جس کی مثال عام مجالس درس میں نہیں ملتی۔

۱۰۔ متعدد روشن خیال مبلغ مقرر کیے، جن کے ذریعے سے ملک کے دور دراز گوشوں میں قرآن مجید کی آواز پہنچ رہی ہے۔

اگر یہ خدمات کسی بھی لحاظ سے آپ کے دل میں خدمت و اشاعت قرآن کا اشتیاق پیدا کر سکیں، تو ہم آپ سے درخواست کریں گے کہ براہ کرم ہر ممکن تکلیف و ایثار گوارا کر کے دفتر امتِ مسلمہ کی مالی اور اخلاقی سرپرستی قبول فرمائیں۔ امداد کی صورتیں حسب ذیل ہیں:

(۱) آپ کم از کم دو آنہ (۲ر) ماہوار چندہ دے کر مجلس کے رکن بن جائیں۔ (۲) تین روپے سالانہ چندہ بھیج کر ماہنامہ البیان اپنے نام جاری کرائیں۔ ایک، دو، تین، جتنے بھی ہو سکیں، جدید خریدار مہیا کر کے اُن کا چندہ بھجوا دیں۔ (۳) دفتر امت کی مطبوعات خریدیں۔ (۴) تبلیغی فنڈ میں اپنا اور اپنے دوستوں کا حصہ ارسال فرمائیں۔

**ناظم امتِ مسلمہ (ہند) امرتسر**

---

پبلشر عبدالحفیظ نے راما آرٹ پریس امرتسر میں باہتمام راما ساہتہ پرنٹر کے چھپوا کر دفتر امت مسلمہ توحید باغ امرتسر سے شائع کی